دلِ پریشان کی ظلمت اور کدورت جاوے اور روشنی ہدایت کی اور صفائی یقین کی آوے اسلیے کہ کتب مطولہ سے شاہدِ مقصود بدشواری جلوہ دکھاتا تھا، اور کتب مختصرہ سے گوہرِ مدعا کمتر ہاتھ آتا تھا الحمد للہ کہ اب ان دنون مین فضال خاوندِ لایزال سے گرہ مراد کی کھلی اور کلی مقصود کی کھلی یعنی کتاب **منبہات** تصنیف عمدۃ المحدثین زبدۃ المفسرین تاج العلماء الراسخین شیخ شہاب الملۃ والدین احمد بن حجر عسقلانی شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کی ہاتھ آئی سبحان اللہ کیا عجب کتاب ہے مختصر اور کامل اور مضامین ہدایت کو شامل کہ کلمات فیض سمات اسکے مملو نصائح دلپذیر، اور فقرات سعادت آیات اسکے مشحون مواعظ بے نظیر ہر حدیث اسکی سے دریائے موج زن، اور ہر کلام اسکے سے آفتابِ رشاد پرتو فگن ہر سطر اسکی شاہراہ تعلیم و تلقین ہر جملہ اسکا سرمایۂ رشد و یقین **نظم**

شریعت کا ہے مرشدِ رہنما
کہ بس روشن اُس سے ہر اک جمع ہے

طریقت کا ہے گوہرِ مدعا
دلِ اہلِ دین اُس پہ پروانہ ہے

شبستانِ دین کی وہ کیا شمع ہے
اور اہل الیقین کا وہ جانانہ ہے

لیکن تصحیفِ ناسخین سے کثرتِ اغلاط اور اختلافِ نسخ اُس مرتبے کا پایا، کہ قلم مصححین اسکی تصحیح سے عاجز آیا علاوہ اسکے عربی عبارت کے بناعث عوام اسکے مطلب کو پا نسکتے اور شاہدِ مضمون پردے سے باہر آ نسکتے لہذا خاکسار ہیچکارہ روزگار اسکی تصحیح کے کوشش موفور اور سعی مشکور بجالایا، بعد سرگرمی تمام اور عرق ریزی مالاکلام کے گوہر مقصود ہاتھ مین آیا یعنی قدوۃ المحققین افسر المدققین سرآمدِ کاملین پیشوائے عارفین حقائق آگاہ مولوی حافظ **محب اللہ** صاحب کی خدمت مین تکلیف اسکی تصحیح و ترجمہ کی پس جناب ممدوح نے اسکے نیچے زبانِ اردو مین ترجمہ سلیس کیا، اور بعضے مطالب کو توضیح کرکے حاشیے مین لکھدیا چنانچہ خواص اسکو دیکھکر حظِ وافی پائینگے، اور فوائد بیشمار اُس سے اُٹھائینگے اور عوام اسکو پڑھکر روشنی علم مین آئینگے اور تاریکی جہل سے دور ہو جائینگے امید کہ طالبانِ دین جو وقت اسکا مطالعہ کرین، خاکسار کے حق مین دعا فرمائین کہ دنیا کی تمام آفتون سے بچے اور آخرت کی خوبیون کو پہنچے آمین یا ربّ العالمین بجاہ النبی سید المرسلین علیہ صلوٰۃ اللہ الیٰ یوم الدین ط

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عندلیب زبان ترانہ سنج حمد بہار آفرین ہے کہ شاخ خشک قلم کو برگ و بار توفیق تحریر توحید کا عطا فرمایا تب اسنے صفحۂ اوراق کو ہزارہا گل ثنا اور تعریف سے رشک چمن بنایا

نظم

قلم سرو بستان توحید ہے　قلم بلبل باغ تحمید ہے
ورق صحن گلزار توصیف ہے　ورق گلشن حمد و تعریف ہے

سبحان اللہ کیا صانع ہے کہ ایک قطرۂ آب کو کہین صورت زیبا اور شکل دلآرا عیان کیا ۔ اور کہین اسکو در آبدار اور گوہر تابدار نمایان کیا آفتاب اس کان مین لعل درخشان کی شمع جلاتا ہے اور قندیل صدف مین گوہر شبچراغ چمکاتا ہے سرو آزاد کے پاؤن مین موج آب سے اسکی محبت کی زنجیر ہے ۔ اور حلقہ اسکے عشق کا قمری کے لئے طوق گلوگیر ہے دہان غنچہ اسکے ذکر خفی سے عطر آمیز لبہائے فندق اسکے ورد جلی سے لبریز چشم نرگس اسکی راہ فیض پر کشادہ ہے ۔ اور پیالۂ لالہ اسکے در پر دریوزہ گری کا آمادہ ہے

مثنوی

یگانہ ہے وہ مالک دوسرا　سہیم اسکا ہرگز نہین دوسرا
خداوند ہے وحدہٗ لاشریک　تعالیٰ عن المثل و الشریک
علی کل امر بہ نستعین　ہو المستعان فنعم المعین

اور نعت بیشمار سید مختار سرور ابرار رحمت عالم فخر بنی آدم کو کہ ظہور سراپا نور اسکے سے ظلمات جہالت نے زوال پایا ۔ اور جن و بشر کو دشت ضلالت سے راہ ہدایت کی طرف بلایا خس و خاشاک کفر کو برق تیغ اسلام سے جلایا ۔ اور شرک کی آگ کو آب شمشیر توحید سے بجھایا خانہ کعبہ سے بتونکو نکالا اور خانۂ دل سے بت پرستی کو نکالا

نظم

محمد نبی سرور انبیا　حبیب خدا احمد مجتبا
وہ مہر عرب اور وہ ماہ عجم　وہ بحر شفاعت وہ ابر کرم
اور آل اطہر گرامی صفات　شفیعے کو امت کے آئے نجات
اور اصحاب اسکے کہ تھے باادب　کہ اک ہین وہ برج کے سب
اور ان سب پہ ہو تا بروز قیام　درود خدا اسپہ ہو دمبدم

اما بعد بندۂ کمترین عبد الرحمن بن حاجی روشن خان مغفور مبرور خدمت مین سالکان راہ سنت اور سروان طریق ہدایت کے عرض کرتا ہے کہ مدت دراز سے یہ آرزو جاگزین خاطر فاتر تھی کہ کوئی ایسا رسالہ مختصر مشتمل نصائح اور مواعظ کا اتھ لگے کہ اسکے مطالعے سے

لا شیءَ افضلُ منہما الایمانُ باللّٰہِ والنفعُ للمسلمین وخصلتان

کہ اُنسے بہتر کوئی شی نہین ایمان ساتھ اللہ کے اور نفع دینا مسلمانون کو اور دو خصلت ہین

لا شیءَ اخبثُ منہما الشرکُ باللّٰہِ والضرُّ بالمسلمین وقال علیہ

کہ اُنسے بُری کوئی شی نہین شرک کرنا اللہ کے ساتھ اور دُکھ دینا مسلمانون کو اور فرمایا حضرت رسول

السلامُ علیکم بمجالسۃِ العلماءِ واستماعِ کلامِ الحکماءِ فانّ اللّٰہ

علیہ السلام نے لازم پکڑو علما کے پاس بیٹھنا اور حکیمون کا کلام سننا کیونکہ اللہ

تعالیٰ یحیی القلبَ المیّتَ بنورِ الحکمۃِ کما یحیی الارضَ المیتۃَ

تعالیٰ جلاتا ہے دل مرے ہوئے کو ساتھ نور حکمت کے جیسا کہ جلاتا ہے زمین مری ہوئی کو

بماءِ المطرِ وعن ابی بکرٍ الصدیقِ رض من دخلَ القبرَ بلا زادٍ فکانّما

ساتھ پانی مینہہ کے ف ۱ اور روایت ہے حضرت ابوبکر صدیق رض سے جو شخص داخل ہوا قبر مین بے توشہ گویا کہ

رکبَ البحرَ بلا سفینۃٍ وعن عمر رض عزُّ الدنیا بالمالِ وعزُّ الآخرۃِ

سوار ہوا دریا پر بے کشتی ف ۲ اور روایت ہی حضرت عمر رض سے عزت دنیا مین مال سے ہی اور عزت آخرت مین

بصالحِ الاعمالِ وعن عثمان رض ہمُّ الدنیا ظلمۃٌ فی القلبِ وہمُّ الآخرۃِ نورٌ

عمل صالح سے اور روایت ہی حضرت عثمان رض سے غم دنیا کا اندھیرا ہی دل مین اور غم آخرت کا روشنی ہے

فی القلبِ وعن علی رض من کان فی طلبِ العلمِ کانت الجنۃُ فی طلبہ ومن کان فی

دل مین اور روایت ہی حضرت علی رض سے جو کوئی علم کی طلب مین ہی جنت اسکی طلب مین ہی اور جو کوئی

طلبِ المعصیۃِ کانت النارُ فی طلبہ وعن یحیی بن معاذٍ ما عصی

گناہ کی طلب مین ہے دوزخ اسکی طلب مین ہی اور روایت ہی یحیی بن معاذ سے نہین گناہ کرتا

اللّٰہَ کریمٌ وما آثرَ الدنیا علی الآخرۃِ حلیمٌ وعن الاعمش من

اللہ کا کوئی بزرگ اور نہین اختیار کرتا دنیا کو آخرت پر کوئی عالم شریف ف ۳ اور روایت ہی اعمش سے جو

کان رأسُ مالہِ التقوی کلّتْ الالسنُ عن وصفِ ربحِ دینہِ ومن کان

جس کا اصل مال تقویٰ ہے تھک رہیں زبانیں بیان نفع دین اُسکے سے اور جسکا



بسم الله الرحمن الرحيم

شروع کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ بخشش کرنے والے مہربان کے

الحمد لله في كل حين وأوقات والصلوة على رسوله أشرف الخلق والبريات

سب تعریفیں اللہ کو ہر زمانے اور ہر وقت میں اور درود اسکے رسول پر کہ بہترین خلق اور جہان کے ہیں

هذه منبهات مما صنفه الشيخ شهاب الملة والحق والدين

یہ منبہات ہیں مجملہ تصنیفات شیخ روشنی مذہب اور حق اور دین کے

أحمد بن علي بن محمد بن أحمد العسقلاني الأصل ثم المصري

احمد بن علی بن محمد بن احمد عسقلانی اصل پھر مصری

الشافعي الشهير بابن الحجر على الاستعداد ليوم المعاد فإن منها

شافعی مذہب مشہور با بن حجر اور پر تیاری دن قیامت کے پس بعضے ان میں

ما يكون مثنى ومنها ما يكون ثلاثا إلى تمام العشرة باب الثنائي

دو دو کے بیان میں اور بعضے تین تین کے پھر ایسے دس تک یہ باب دو دو چیزوں کے بیان میں

فمنه ما روي عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه قال خصلتان

سو اسمیں سے ہے جو کہ روایت کیا گیا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا دو خصلتیں

وعن بعض الحکماء من توهم ان له ولیا اولی من الله قلت

اور روایت ہے بعضے حکیموں سے جسنے خیال کیا کہ اسکا کوئی دوست زیادہ اللہ سے ہے کم ہے

معرفته بالله ومن توهم ان له عدوا اعدی من نفسه قلت

پہچان اسکی ساتھ اللہ کے اور جسنے خیال کیا کہ اسکا کوئی دشمن زیادہ نفس سے ہے کم ہے

معرفته بنفسه وعن ابی بکر الصدیق رض فی قوله تعالی ظهر

پہچان اسکی ساتھ نفس کے اور روایت ہے حضرت ابوبکر صدیق رض سے بیچ تفسیر قول اللہ تعالیٰ کے ظاہر ہوا

الفساد فی البر والبحر قال البر هو اللسان والبحر هو القلب فاذا

فساد جنگل میں اور دریا میں کہا مراد لفظ بر سے زبان ہے اور لفظ بحر سے دل ہے پس جگہ

فسد اللسان بکت علیه النفوس واذا فسد القلب بکت

فاسد ہوئی زبان روتی ہیں اوسپر جانیں اور جبکہ فاسد ہوا دل روتے ہیں

علیه الملائکة قیل ان الشهوة تصیر الملوک عبیدا والصبر

اوسپر فرشتے کہا گیا ہے کہ شہوت بادشاہوں کو غلام کرتی ہے اور صبر

یصیر العبید ملوکا الا تری الی قصة یوسف وزلیخا قیل

غلاموں کو بادشاہ کرتا ہے کیا تو نہیں دیکھتا قصہ حضرت یوسف اور زلیخا کا ۲ کہا گیا ہے

طوبی لمن کان عقله امیرا وهواه اسیرا وویل لمن کان هواه

خوشی ہو اوس شخص کو کہ عقل اسکی حاکم ہے اور خواہش نفسانی اسکی قیدی ہے اور خرابی ہو اوس شخص کی کہ

امیرا وعقله اسیرا قیل من ترک الذنوب رق قلبه ومن

خواہش اسکی حاکم ہے اور عقل اسکی قیدی ہے کہا گیا ہے جسنے چھوڑے گناہ نرم ہوا دل اسکا اور جسنے

ترک الحرام واکل الحلال صفت فکرته اوحی الله الی بعض

چھوڑا حرام اور کھایا حلال صاف ہوئی فکر اسکی حکم کیا اللہ نے بعضے

الانبیاء اطعنی فیما امرتک ولا تعصنی فیما نصحتک قیل کمال العقل

انبیا کی طرف تابعداری کر میری حکم کی ... نصیحت کی کہا گیا ہے کمال عقل کا

ف ۱ یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا ہے ظاہر ہوا فساد جنگل اور دریا میں بسبب ان کاموں کے کہ کمائے آدمیوں نے تفسیر میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ بر سے مراد زبان ہے اسلئے کہ زبان ... [illegible] ... اور بحر سے مراد دل ... [illegible] ... دونوں ...

ف ۲ یعنی حضرت یوسف علیہ السلام زلیخا کے غلام تھے انھوں نے صبر کیا بادشاہ ہوگئے اور زلیخا بسبب شہوت کے ... [illegible] ... ۱۲

ف ... بہت بڑا ہے ... [illegible] ... ہوتا ہے ۱۲

رَأْسُ مَالِهِ الدُّنْيَا كَلَّتِ الْأَلْسُنُ عَنْ وَصْفِ خُسْرَانِ دِينِهِ

اصل مال دنیا ہے تھک ہیں زبانیں بیان خسارہ دین اُسکے سے

وَعَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ كُلُّ مَعْصِيَةٍ عَنْ شَهْوَةٍ فَإِنَّهُ يُرْجَى

اور روایت ہے سفیان ثوری رض سے جو گناہ ہوتا ہے خواہش نفسانی سے بیشک امید ہے

غُفْرَانُهَا وَكُلُّ مَعْصِيَةٍ عَنِ الْكِبْرِ فَإِنَّهُ لَا يُرْجَى غُفْرَانُهَا لِأَنَّ

اُسکی بخشش کی اور جو گناہ ہوتا ہے غرور سے بیشک امید نہیں اُسکی بخشش کی کیونکہ

مَعْصِيَةُ إِبْلِيسَ كَانَ أَصْلُهَا مِنَ الْكِبْرِ وَزَلَّةُ آدَمَ كَانَ أَصْلُهَا

گناہ شیطان کا اصل اُس کی غرور تھا اور لغزش حضرت آدم کی اصل اسکی

مِنَ الشَّهْوَةِ وَعَنْ بَعْضِ الزُّهَّادِ مَنْ أَذْنَبَ ذَنْبًا وَهُوَ

خواہش نفسانی تھی ف اور روایت ہے بعضے زاہد سے جسنے گناہ کیا اور وہ

يَضْحَكُ فَإِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُهُ النَّارَ وَهُوَ يَبْكِي وَمَنْ أَطَاعَ وَهُوَ يَبْكِي

ہنستا رہا سو بیشک ڈالیگا اسکو اللہ آگ میں کہ وہ روتا ہوگا اور جسنے بندگی کی اور روتا رہا

فَإِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُهُ الْجَنَّةَ وَهُوَ يَضْحَكُ وَعَنْ بَعْضِ الْحُكَمَاءِ

سو بیشک اسکو اللہ داخل کریگا جنت میں کہ وہ ہنستا ہوگا اور روایت ہے بعضے حکیموں سے

لَا تُحَقِّرُوا الذُّنُوبَ الصِّغَارَ فَإِنَّهَا تَتَشَعَّبُ مِنْهَا الذُّنُوبُ الْكِبَارُ

حقیر نہ سمجھو چھوٹے گناہوں کو کہ پیدا ہوتے ہیں اُن سے گناہ بڑے ف ٢

وَعَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا صَغِيرَةَ مَعَ الْإِصْرَارِ

اور روایت ہے حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے گناہ صغیرہ نہیں ساتھ ہمیشگی کے

وَلَا كَبِيرَةَ مَعَ الْاِسْتِغْفَارِ قِيلَ هُمُ الْعَارِفُ الثَّنَاءُ وَهَمُّ

اور گناہ کبیرہ نہیں ساتھ استغفار کے ف ٣ کہا گیا ہے قصد عارف کا تعریف خدا کی ہے اور قصد

الزَّاهِدِ الدُّعَاءُ لِأَنَّ هَمَّ الْعَارِفِ رَبُّهُ وَهَمُّ الزَّاهِدِ نَفْسُهُ

زاہد کا دعا ہے اسلئے کہ مقصود عارف کا پروردگار ہے اور مقصود زاہد کا اپنی بھلائی ہے

ف ١ یعنی گناہ شیطان کا بخشا نہ گیا کہ غرور کی راہ سے تھا اور گناہ حضرت آدم علیہ السلام کا بخشا گیا کہ خواہش نفسانی تھا نہ غرور سے

ف ٢ یعنی اگر گناہ صغیرہ پر دوام کرے تو کبیرہ ہوتا ہے یا چھوٹے گناہ کرنے سے

ف ٣ یعنی جو کوئی گناہ صغیرہ ہمیشہ کیا کرے ... اور جو کبیرہ گناہ کرے پھر استغفار کرے تو ... بخشا جاتا ہے

باب الثلاثي روي عن النبي صلى الله عليه وسلم انه

یہ باب ہے تین تین چیزوں کے بیان میں روایت ہے حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے انھوں نے

قال من اصبح وهو يشكو ضيق المعاش فكانما يشكو ربه

فرمایا جو کوئی صبح کو اٹھا شکوہ کرتا ہوا تنگی معاش کا گویا شکوہ کرتا ہے اپنے پروردگار کا

ومن اصبح لامور الدنيا حزينا فقد اصبح ساخطا على

اور جو کوئی صبح کو اٹھا امور دنیا سے غمگین بیشک غصے ہوا

الله ومن تواضع لغني لغناه فقد ذهب ثلثا دينه وعن ابي بكر

اللہ پر اور جسنے تواضع کی غنی کی بسبب اسکی دولت کے بیشک جاتی رہی دو تہائی اسکے دین کی اور روایت ہے حضرت

الصديق رضـ ثلث لا يدرك بثلث الغنى بالمنى والشباب بالخضاب و

ابو بکر صدیق رضـ سے تین چیزیں ہیں کہ تین چیزوں سے حاصل نہیں ہوتیں دولتمندی خواہشوں سے اور جوانی خضاب کرنے سے

الصحة بالادوية وعن عمر رضـ حسن التودد الى الناس نصف

اور تندرستی دوائیوں سے اور روایت ہے حضرت عمر رضـ سے محبت محبوب کرنی آدمیوں کے ساتھ آدھی

العقل وحسن السؤال نصف العلم وحسن التدبير نصف المعيشة

عقل ہے اور اچھی طرح پوچھنا آدھا علم ہے اور تدبیر نیک کرنی آدھی گزران ہے

وعن عثمان رضـ من ترك الدنيا احبه الله تعالى ومن ترك

اور روایت ہے حضرت عثمان رضـ سے جسنے چھوڑا دنیا کو دوست رکھا اسکو اللہ تعالی نے اور جسنے چھوڑے

الذنوب احبه الملائكة ومن حسم الطمع عن المسلمين احبه

گناہ دوست رکھا اسکو فرشتوں نے اور جسنے طمع کاٹ ڈالی مسلمانوں سے دوست رکھا

المسلمون وعن علي ان من نعيم الدنيا يكفيك الاسلام نعمة

مسلمانوں نے اور روایت ہے حضرت علی رضـ سے بیشک دنیا کی نعمتوں سے کفایت ہے تجھکو نعمت اسلام کی

وان من الشغل يكفيك الطاعة شغلا وان من العبرة

اور بیشک شغل کرنے کو کفایت ہے تجھکو شغل بندگی کا اور بیشک عبرت پکڑنے کو

اتباع رضوان الله تعالى واجتناب سخطه قيل لا غربة للفاضل

پیروی رضامندی اللہ تعالی کی اور بچنا اسکے غصے سے کہا گیا ہے نہیں غریب الوطن اہل علم

ولا وطن للجاهل قيل من كان بالطاعة عند الله قريبا كان

اور نہیں وطن واسطے جاہل کے کہا گیا ہے جو کوئی بسبب طاعت کے اللہ سے قریب ہے

بين الناس غريبا قيل حركة الطاعة دليل المعرفة كما ان حركة

لوگوں میں وہ غریب ہے کہا گیا ہے حرکت کرنی واسطے طاعت کے دلیل معرفت کی ہے جیسا کہ حرکت

الجسم دليل الحيوة قال النبي صلى الله عليه وسلم اصل جميع

جسم کی دلیل زندگی کی ہے فرمایا حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جڑ تمام

الخطايا حب الدنيا واصل جميع الفتن منع العشر والزكوة قيل

گناہوں کی محبت دنیا کی ہے اور جڑ تمام فتنوں کی نہ دینا عشر اور زکوۃ کا ہے کہا گیا ہے

المقر بالتقصير ابدا محمود والاقرار بالتقصير علامة القبول قيل

اقرار کرنے والا تقصیر کا ہمیشہ بھلا ہے اور اقرار کرنا تقصیر کا نشان قبولیت کا ہے کہا گیا ہے

كفران النعمة لوم وصحبة الاحمق شوم قال الشاعر شعر

ناشکری نعمت کی بخیلی ہے اور صحبت احمق کی شامت ہے کہا ہے شاعر نے

يا من بدنياه اشتغل — قد غره طول الامل

اے کہ دنیا میں ہوا ہے مشتغل — غرہ مجکو رکھتا ہے طول امل

او لم يزل في غفلة — حتى دنا منه الاجل

رہا غفلت میں ہمیشہ عمر کو — اب تو نزدیک آن پہنچی ہے اجل

الموت ياتي بغتة — والقبر صندوق العمل

موت آجاتی اچانک ہے تیرے تئیں — قبر ہوگی تیرا صندوق عمل

اصبر على اهوالها — لا موت الا بالاجل

قبر کے خوفوں پہ اب تو صبر کر — ہے نہیں مرنا مگر ساتھ اجل

ف ١ یعنی جہاں جاتا ہے علم کے سبب سے وہ اس سے انس کرتے ہیں وطن بھر ہو جاتا ہے بخلاف جاہل کے کہ اسکو وطن میں بھی کوئی نہیں پوچھتا گویا وہ مسافر ہے ۱۲

ف ٢ جو طاعت پر قائم ہوتا ہے وہ عارف ہے جیسا کہ بدن کا حرکت کرنا دلیل ہے زندگی کی ۱۲

نِيَامٌ وَاَمَّا الْكَفَّارَاتُ فَاِسْبَاغُ الْوُضُوْءِ فِي السَّبَرَاتِ وَنَقْلُ

سوتے ہوں اور لیکن کفارے گناہوں کے سو پوری وضو کرنی سردی کی صبح کو اور پاؤں چلنا

الْاَقْدَامِ اِلَى الْجَمَاعَاتِ وَانْتِظَارُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ وَقَالَ جِبْرِيْلُ

نماز جماعت کے لیے اور انتظاری نماز کی پیچھے نماز کے اور کہا حضرت جبرئیل نے

يَا مُحَمَّدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِشْ مَا شِئْتَ فَاِنَّكَ مَيِّتٌ وَاَحْبِبْ

یا محمد صلے اللہ علیہ وسلم زندہ رہ جب تک چاہیے سو تو مریگا اور محبت کر

مَنْ شِئْتَ فَاِنَّكَ مُفَارِقُهٗ وَاعْمَلْ مَا شِئْتَ فَاِنَّكَ مَجْزِيٌّ بِهٖ قَالَ

جس سے چاہیے سو تو اس سے جدا ہوگا اور کام کر جو چاہیے سو تو اس کا بدلا دیا جائیگا فرمایا

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثُ نَفَرٍ يُظِلُّهُمُ اللّٰهُ تَحْتَ ظِلِّ

حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تین قسم کے لوگونکو سایہ دیگا اللہ نیچے سایہ

عَرْشِهٖ يَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّهٗ الْمُتَوَضِّيْ فِي الْمَكَارِهِ وَالْمَاشِيْ اِلَى

عرش کے جس دن کہ سایہ نہوگا سوائے سایہ اسکے کے وضو کرنیوالا تکلیفوں میں اور چلنے والا

الْمَسَاجِدِ فِي الظُّلَمِ وَمُطْعِمُ الْجَائِعِ وَقِيْلَ لِاِبْرَاهِيْمَ لِاَيِّ شَيْءٍ

مسجد کی طرف اندھیری میں اور بھوکے کو کھلانے والا اور کہا گیا حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کس سبب

اِتَّخَذَكَ اللّٰهُ خَلِيْلًا قَالَ بِثَلٰثَةِ اَشْيَاءَ اٰخْتَرْتُ اَمْرَ اللّٰهِ تَعَالٰى

ٹھیرایا تجکو اللہ نے اپنا خلیل فرمایا بسبب تین چیز کے اختیار کیا مینے حکم اللہ تعالیٰ کا

عَلٰى اَمْرِ غَيْرِهٖ وَمَا اهْتَمَمْتُ بِمَا تَكَفَّلَ اللّٰهُ لِيْ وَمَا تَعَشَّيْتُ وَ

غیر کے حکم پر اور نہیں فکر کیا مینے اس چیز کا کہ اللہ نے ذمہ کیا ہو میرے لیے اور نہ شام کو کھایا مینے اور

مَا تَغَدَّيْتُ اِلَّا مَعَ الضَّيْفِ وَعَنْ بَعْضِ الْحُكَمَاءِ ثَلٰثَةُ اَشْيَاءَ

نہ صبح کو مگر ساتھ مہمان کے ف اور روایت ہے بعضے حکیم سے تین چیزیں ہیں

تُفَرِّجُ الْغُصَصَ ذِكْرُ اللّٰهِ تَعَالٰى وَلِقَاءُ اَوْلِيَائِهٖ وَكَلَامُ الْحُكَمَاءِ

کہ دور کرتی ہیں رنج کو یاد اللہ تعالیٰ کی اور ملاقات اسکے دوستوں کی اور کلام حکیموں کی

يكفيك الموت عبرة وعن عبد الله بن مسعود رض كم من

کفایت ہے تجھکو عبرت موت کی اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود رض سے کتنے لوگ

مستدرج بالنعمة عليه وكم من مفتون بالثناء عليه وكم

بڑھتے ہیں گناہوں میں بسبب ہونیکے نعمتوں کے انپر اور کتنے لوگ فتنے میں پڑتے ہیں بسبب تعریف اپنی کے اور کتنے لوگ

من مغرور بالستر عليه وعن داود النبي قال اوحي في

فریب کھاتے ہیں بسبب پردہ پوشی عیبوں کے وا اور روایت ہے داؤد نبی علیہ السلام سے کہا حکم ہوا ہے

الزبور حق على العاقل ان لا يشتغل الا بثلث تزود لمعاد

زبور میں کہ لازم ہے عقلمند کو تین چیز کے سوا کچھ شغل نہ پکڑے توشہ لینا واسطے آخرت کے

ومؤنة لمعاش وطلب لذة بحلال وعن ابي هريرة رض انه

اور محنت اٹھانی واسطے معاش کے اور لذت چاہنی ساتھ حلال کے اور روایت ہے ابو ہریرہ رض سے انہوں نے

قال قال النبي صلى الله عليه وسلم ثلث منجيات وثلث

کہا کہ فرمایا حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تین چیزیں نجات دینے والی ہیں اور تین چیزیں

مهلكات وثلث درجات وثلث كفارات اما المنجيات

ہلاک کرنے والی ہیں اور تین چیزیں درجے بڑھاتی ہیں اور تین چیزیں کفارہ گناہوں کو ہیں لیکن نجات دینے والی

فخشية الله تعالى في السر والعلانية والقصد في الفقر و

سو خوف اللہ تعالی کا پیچھے اور کھلے اور میانہ چال مفلسی اور

الغنى والعدل في الرضاء والغضب واما المهلكات فشح

دولتمندی میں اور انصاف رکھنا خوشی اور غصے میں اور لیکن ہلاک کرنے والی سو بخل

شديد وهوى متبع واعجاب المرء بنفسه واما الدرجات

بڑا ہے اور وہ خواہش کہ تابع ہوں اسکی اور خود پسندی آدمی کی اور لیکن درجہ بڑھانے والی

فافشاء السلام واطعام الطعام والصلوة بالليل والناس

سو پھیلانا سلام کا اور کھانا کھلانا اور نماز پڑھنی رات کو ...

الشَّيْطَانَ فَلَيْسَ بِرَفِيقِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا تُؤْذِ أَحَدًا فَلَيْسَ بِحِرْفَةِ

شیطان کی کہ وہ رفیق مؤمنوں کا نہیں اور ایذا نہ دے کسیکو کہ وہ پیشہ

الْمُؤْمِنِيْنَ وَعَنْ أَبِي سُلَيْمٰنَ الدَّارَانِيِّ أَنَّهُ قَالَ فِي الْمُنَاجَاةِ

مؤمنوں کا نہیں اور روایت ہے ابو سلیمان دارانی سے کہ اسنے کہا مناجات میں

إِلٰهِي لَئِنْ طَالَبْتَنِي بِذُنُوْبِي لَأُطَالِبَنَّكَ بِعَفْوِكَ وَلَئِنْ طَالَبْتَنِي

اے خدا جو لوتو ڈھونڈے گا گناہ میرا مقرر ڈھونڈونگا میں بخشش تیری اور جو تو ڈھونڈیگا

بِبُخْلِي لَأُطَالِبَنَّكَ بِسَخَائِكَ وَلَئِنْ أَدْخَلْتَنِي النَّارَ لَأُخْبِرَنَّ

بخل میرا مقرر ڈھونڈونگا میں سخاوت تیری اور جو تو ڈالیگا مجکو آگ میں خبر دونگا

أَهْلَ النَّارِ بِأَنِّي أُحِبُّكَ وَقِيْلَ أَسْعَدُ النَّاسِ مَنْ لَهُ قَلْبٌ

دوزخیوں کو کہ میں محبت رکھتا ہوں تجسے اور کہا گیا ہے بڑا نیک بخت آدمیوں میں وہ ہے کہ اسکا دل

عَالِمٌ وَبَدَنٌ صَابِرٌ وَقَنَاعَةٌ بِمَا فِي الْيَدِ وَعَنْ إِبْرَاهِيْمَ النَّخَعِيِّ

دانا ہو اور بدن صابر ہو اور قناعت ہو ہاتھ کی چیز پر اور روایت ہے ابراہیم نخعی سے

إِنَّمَا هَلَكَ مَنْ هَلَكَ قَبْلَكُمْ بِثَلٰثِ خِصَالٍ بِفُضُوْلِ الْكَلَامِ وَ

بیشک ھلاک ہوئے وہ لوگ کہ ہلاک ہوئے پہلے تمہارے تین خصلتوں سے زیادہ کلام سے اور

فُضُوْلِ الطَّعَامِ وَفُضُوْلِ الْمَنَامِ وَعَنْ يَحْيَى بْنِ مُعَاذٍ الرَّازِيِّ

زیادہ کھانے سے اور زیادہ سونے سے اور روایت ہے یحیی بیٹے معاذ رازی سے

طُوْبٰى لِمَنْ تَرَكَ الدُّنْيَا قَبْلَ أَنْ تَتْرُكَهُ وَبَنٰى قَبْرَهُ قَبْلَ أَنْ يَدْخُلَهُ

خوشی ہے اسکو کہ چھوڑا اسنے دنیا کو پہلے دنیا کے چھوڑنے سے اسکو اور بنائی اپنی قبر پہلے اس میں داخل ہونے کے

وَأَرْضٰى رَبَّهُ قَبْلَ أَنْ يَلْقَاهُ وَعَنْ عَلِيٍّ مَنْ لَمْ يَكُنْ عِنْدَهُ سُنَّةُ اللّٰهِ

اور خوش کیا اپنے رب کو پہلے اسکے ملنے سے اور روایت ہے حضرت علی رضہ سے جسکے پاس نہیں ہے طریقہ اللہ کا

وَسُنَّةُ رَسُوْلِهِ وَسُنَّةُ أَوْلِيَائِهِ فَلَيْسَ فِي يَدِهِ شَيْءٌ قِيْلَ لَهُ مَا سُنَّةُ اللّٰهِ

طریقہ رسول کا اور طریقہ اولیا کا پھر کچھ نہیں اسکے ہاتھ میں کہا گیا اسنے کیا طریقہ اللہ کا ہے

یعنی دوزخیوں پر ظاہر کرونگا کہ میں اللہ کا دوست ہوں تب وہ نہی جلال دوستوں کا دیکھکر تسلی پاینگے اور جھوٹ گنا کہنے سے ۱۲

وَعَنِ الْحَسَنِ الْبَصْرِیِّ مَنْ لَا أَدَبَ لَهُ لَا عِلْمَ لَهُ وَمَنْ لَا
اور روایت ہے حسن بصری رضی سے جسکو ادب نہیں اسکو علم نہیں اور جسکو
صَبْرَ لَهُ لَا دِیْنَ لَهُ وَمَنْ لَا وَرَعَ لَهُ لَا زُلْفٰی لَهُ وَرُوِیَ أَنَّ
صبر نہیں اسکو دین نہیں اور جسکو پرہیزگاری نہیں اسکو نزدیکی خدا سے نہیں اور روایت کیا گیا ہے
رَجُلًا خَرَجَ مِنْ بَنِیْ إِسْرَائِیْلَ إِلٰی طَلَبِ الْعِلْمِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ نَبِیَّهُمْ
کہ ایک مرد نکلا بنی اسرائیل میں کا طلب علم کو پھر پہونچی یہ خبر انکے نبی کو
فَبَعَثَ إِلَیْهِ فَأَتَاهُ فَقَالَ لَهُ یَا فَتٰی إِنِّیْ أَعِظُكَ بِثَلٰثِ خِصَالٍ
تب بھیجا اسکو اسکی طرف پھر آیا اس پاس تب کہا اسکو ای جوان میں نصیحت کرون تجکو تین خصلتوں کی
فِیْهَا عِلْمُ الْأَوَّلِیْنَ وَالْآخِرِیْنَ خَفِ اللّٰهَ فِی السِّرِّ وَالْعَلَانِیَةِ
کہ ان میں پہلوں اور پچھلوں کا علم ہے ڈرتا رہ اللہ سے پوشیدہ اور ظاہر
وَأَمْسِكْ لِسَانَكَ عَنِ الْخَلْقِ لَا تَذْكُرْهُمْ إِلَّا بِخَیْرٍ وَانْظُرْ
اور روک رکھ اپنی زبان کو خلق کی بات سے ذکر انکا مگر سوا نیکی کے اور دیکھ
خُبْزَكَ الَّذِیْ تَأْكُلُهُ حَتّٰی یَكُوْنَ مِنَ الْحَلَالِ فَامْتَنَعَ الْفَتٰی عَنِ
روٹی اپنی کو کہ کھاتا ہے تو اسکو تو کہ ہو وے حلال سے بس رک رہا جوان
الْخُرُوْجِ وَرُوِیَ أَنَّ رَجُلًا مِنْ بَنِیْ إِسْرَائِیْلَ جَمَعَ ثَمَانِیْنَ
نکلنے سے اور روایت کیا گیا ہے کہ ایک آدمی نے بنی اسرائیل میں سے جمع کیے اسی
تَابُوْتًا مِنَ الْعِلْمِ وَلَمْ یَنْتَفِعْ بِعِلْمِهٖ فَأَوْحَی اللّٰهُ تَعَالٰی إِلٰی نَبِیِّهِمْ أَنْ قُلْ
صندوق علم کے اور فائدہ نہ اٹھایا اپنے علم سے تب حکم بھیجا اللہ تعالیٰ نے انکے نبی کو کہ کہہ
لِهٰذَا الْجَامِعِ لَوْ جَمَعْتَ كَثِیْرًا مِنَ الْعِلْمِ لَمْ یَنْفَعْكَ إِلَّا أَنْ
اس جمع کرنے والے کو اگر جمع کریگا تو بہت علم فائدہ نہ دیگا تجکو مگر کہ
تَعْمَلَ بِثَلٰثَةِ أَشْیَاءَ لَا تُحِبَّ الدُّنْیَا فَلَیْسَتْ بِدَارِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا تُصَاحِبِ
عمل کرے تین چیز پر محبت نہ رکھ دنیا سے کہ وہ گھر مومنوں کا نہیں اور ہمراہی نہ کر

۱ یعنی جوان بنی اسرائیل کا واسطے طلب علم کے جو دور کے نکلا تھا سو انکے نبی نے اسکو ایسی ضروری باتیں بتا دیں کہ انکا حاصل ہونا سب علموں کا حاصل ہونا ہے اسواسطے جوان نے ارادہ اپنا موقوف رکھا غرض یہ ہے کہ آدمی کو چاہیے کہ ضروری چیز کی طلب کرے نہیں کوشش کرے اور غیر ضروری میں اوقات ضائع نہ کرے ۱۲

إِذَا صَعِدَتْ إِلَى مَسَاوِيكَ وَعَنْ حَاتِمِ الْأَصَمِّ مَا مِنْ صَبَاحٍ

جس وقت آوین میری طرف برائیاں تیری اور روایت ہے حاتم اصم سے ہر صبح کو

إِلَّا وَيَقُولُ الشَّيْطَانُ لِي مَا تَأْكُلُ وَمَا تَلْبَسُ وَأَيْنَ تَسْكُنُ فَأَقُولُ

کہتا ہے شیطان مجھکو کیا کھاوے گا تو اور کیا پہنے گا اور کہاں رہیگا سو مین اسکو کہتا ہون

لَهُ آكُلُ الْمَوْتَ وَأَلْبَسُ الْكَفَنَ وَأَسْكُنُ الْقَبْرَ وَعَنِ النَّبِيِّ صَلَّى

کھاؤنگا موت اور پہنونگا کفن اور رہونگا قبر مین اور روایت ہے حضرت نبی صلی

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ خَرَجَ مِنْ ذُلِّ الْمَعْصِيَةِ إِلَى عِزِّ الطَّاعَةِ

اللہ علیہ وسلم سے جو نکلا گناہ کی ذلت سے طرف عزت عبادت کے

أَغْنَاهُ اللهُ تَعَالَى مِنْ غَيْرِ مَالٍ وَأَيَّدَهُ مِنْ غَيْرِ جُنْدٍ وَأَعَزَّهُ مِنْ غَيْرِ

غنی کریگا اسکو اللہ تعالی بدون مال کے اور قوت دیگا اسکو بدون لشکر کے اور عزت دیگا اسکو

عَشِيرَةٍ وَرُوِيَ أَنَّهُ عَلَيْهِ السَّلَامُ خَرَجَ ذَاتَ يَوْمٍ عَلَى أَصْحَابِهِ

بدون عشیرہ کے اور روایت ہے کہ آنحضرت علیہ السلام باہر آئے ایک دن اصحاب پاس

فَقَالَ كَيْفَ أَصْبَحْتُمْ فَقَالُوا أَصْبَحْنَا مُؤْمِنِينَ بِاللهِ فَقَالَ فَمَا عَلَامَةُ

اور کہا کیونکر صبح کی تم نے بولے صبح کی ہمنے ساتھ ایمان اللہ کے تب فرمایا کیا ہے علامت

إِيمَانِكُمْ قَالُوا نَصْبِرُ عَلَى الْبَلَاءِ وَنَشْكُرُ عَلَى الرَّخَاءِ وَنَرْضَى

تمہارے ایمان کی بولے ہم صبر کرتے ہین بلا پر اور شکر کرتے ہین عیش پر اور راضی ہین

بِالْقَضَاءِ فَقَالَ عَلَيْهِ السَّلَامُ أَنْتُمْ مُؤْمِنُونَ حَقًّا وَرَبِّ

ساتھ قضا کی تب فرمایا حضرت علیہ السلام نے تم مومن ہو بے شک قسم ہے رب

الْكَعْبَةِ أَوْحَى اللهُ تَعَالَى إِلَى بَعْضِ الْأَنْبِيَاءِ مَنْ لَقِيَنِي وَهُوَ

کعبہ کی وحی بھیجی اللہ تعالے نے طرف بعض انبیا کے جو شخص ملیگا مجھے

يُحِبُّنِي أَدْخَلْتُهُ جَنَّتِي وَمَنْ لَقِيَنِي وَهُوَ يَخَافُنِي جَنَّبْتُهُ نَارِي

کہ محبت رکھتا ہے میری داخل کرونگا اسکو اپنی جنت مین اور جو شخص ملیگا مجھے کہ ڈرتا ہے میرے سے دور کرونگا اسکو اپنی آگ سے

قَالَ كِتْمَانُ السِّرِّ وَقِيلَ مَا سُنَّةُ الرَّسُولِ قَالَ الْمُدَارَاةُ بَيْنَ النَّاسِ
فرمایا چھپانا بھید کا اور کہا گیا کیا ہے طریقہ رسول کا فرمایا موافقت کرنی لوگوں سے

وَقِيلَ مَا سُنَّةُ أَوْلِيَائِهِ قَالَ احْتِمَالُ الْأَذَى عَنِ النَّاسِ وَكَانُوا
اور کہا گیا کیا ہے طریقہ اولیا کا فرمایا لوگوں کی برائی پر صبر کرنا اور

مَنْ قَبْلَنَا يَتَوَاصَوْنَ بِثَلَاثِ خِصَالٍ وَيَتَكَاتَبُونَ بِهَا مَنْ عَمِلَ لِلْآخِرَةِ
پہلے لوگ وصیت کرتے تھے تین خصلتوں کی اور لکھ دیتے تھے انکو وہ یہ ہیں جو کام آخرت کا کریگا

كَفَاهُ اللّٰهُ أَمْرَ دِينِهِ وَدُنْيَاهُ وَمَنْ أَحْسَنَ سَرِيرَتَهُ أَحْسَنَ اللّٰهُ
اللہ اسکے کام دین و دنیا کے بنائے گا اور جو اپنا باطن سنواریگا اللہ اسکا ظاہر

عَلَانِيَتَهُ وَمَنْ أَصْلَحَ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ اللّٰهِ أَصْلَحَ اللّٰهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ النَّاسِ
سنواریگا اور جسنے درست کیا معاملہ اپنا اللہ کے ساتھ درست کریگا اللہ معاملہ اسکا لوگوں کے ساتھ

وَعَنْ عَلِيٍّ كُنْ عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرَ النَّاسِ وَكُنْ عِنْدَ النَّفْسِ شَرَّ النَّاسِ
اور روایت ہے حضرت علی رض سے اللہ کے نزدیک لوگوں سے اچھا ہوجا اور اپنے نزدیک لوگوں سے برا ہوجا

وَكُنْ عِنْدَ النَّاسِ رَجُلًا مِنَ النَّاسِ قِيلَ وَحَى اللّٰهُ تَعَالَى إِلَى عُزَيْرٍ
اور لوگوں کے نزدیک ایک آدمی ان میں سے ہوجا کہا گیا وحی کی اللہ تعالی نے حضرت عزیر نبی کی

النَّبِيِّ فَقَالَ يَا عُزَيْرُ إِذَا أَذْنَبْتَ ذَنْبًا صَغِيرًا فَلَا تَنْظُرْ إِلَى صِغَرِهِ
طرف سو فرمایا اے عزیر جب کرے تو چھوٹا گناہ پھر نہ دیکھ اسکا چھوٹا پن

وَانْظُرْ إِلَى مَنِ الَّذِي أَذْنَبْتَ لَهُ وَإِذَا أَصَابَكَ خَيْرٌ يَسِيرٌ فَلَا
اور دیکھ اسکو کہ جسکا گناہ کیا تونے اور جب تجھے پہنچے بھلائی تھوڑی پھر

تَنْظُرْ إِلَى صِغَرِهِ وَانْظُرْ إِلَى مَنِ الَّذِي رَزَقَكَ وَإِذَا أَصَابَكَ
دیکھ اسکا چھوٹا پن اور دیکھ اسکو کہ جسنے دی ہے روزی تجھکو اور جب پہنچے تجھکو

بَلِيَّةٌ فَلَا تَشْكُونِي إِلَى خَلْقِي كَمَا لَا أَشْكُوكَ إِلَى مَلَائِكَتِي
کوئی بلا پھر میری شکایت کر خلق سے جیسا میں شکایت تمہاری نہیں کرتا فرشتوں سے

مراد موافقت کرنے سے یہ ہے کہ ساتھ خلق کے [illegible] اور یہ مراد نہیں ہے کہ بے شرع ہو ان کی ہر بات میں موافقت کرے کیونکہ یہ حرام ہے بلکہ ان کی بری بات سے بچنا چاہیے ۱۲

كُلَّهَا وَمَنْ اَخَذَهَا كُلَّهَا تَرَكَهَا كُلَّهَا فَاَخْذُهَا فِيْ تَرْكِهَا وَتَرْكُهَا

تمام کو　اور جسنے لیا　تمام کو　چھوڑا تمام کو　پس لینا اسکا چھوڑنے میں ہے اور چھوڑنا

فِيْ اَخْذِهَا وَعَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ الْاَدْهَمِ رَحِمَهُ اللّٰهُ اَنَّهُ قِيْلَ لَهُ

اسکا لینے میں ہے　اور روایت ابراہیم بن ادہم رحمہ اللہ سے کہ انسے کہا گیا کس چیز سے

بِمَا وَجَدْتَ الزُّهْدَ قَالَ بِثَلٰثَةِ اَشْيَاءَ رَاَيْتُ الْقَبْرَ مُوْحِشًا

پایا تونے　زہد　کہا　تین چیز سے　دیکھا میں نے قبر کو　وحشتناک

وَلَيْسَ مَعِيْ مُوْنِسٌ وَرَاَيْتُ طَرِيْقًا طَوِيْلًا وَلَيْسَ مَعِيْ زَادٌ وَ

اور نہیں میرے ساتھ انس والا　اور دیکھا میں نے　راہ دراز　اور نہیں میرے ساتھ توشہ اور

رَاَيْتُ الْجَبَّارَ قَاضِيًا وَلَيْسَ مَعِيْ حُجَّةٌ وَعَنِ الشِّبْلِيِّ رَحِمَهُ

دیکھا میں نے خدائے غالب کو حاکم　اور نہیں میرے پاس کوئی دستاویز　اور روایت ہے شبلی رحمہ

اللّٰهُ وَهُوَ مِنْ عُظَمَاءِ الْعَارِفِيْنَ قَالَ اِلٰهِيْ اِنِّيْ اُحِبُّ اَنْ اَهَبَ

اللہ سے　کہ وہ بڑے　عارفوں سے ہیں　کہا اے خدا میں پسند رکھتا ہوں کہ بخشوں تجکو

لَكَ جَمِيْعَ حَسَنَاتِيْ مَعَ فَقْرِيْ وَضُعْفِيْ فَكَيْفَ لَا تُحِبُّ

تمام نیکیاں اپنی　باوجود فقیری　اور ضعیفی اپنی کے　پس کیوں نہیں پسند رکھتا تو

سَيِّدِيْ اَنْ تَهَبَ لِيْ جَمِيْعَ سَيِّاٰتِيْ مَعَ غِنَاكَ مَوْلَايَ عَنِّيْ

اے سردار　کہ بخشے مجکو تمام گناہ میرے　باوجود بے پروائی تیری کے اے مولا میرے مجھسے

وَقَالَ اِذَا اَرَدْتَ اَنْ تَسْتَاْنِسَ بِاللّٰهِ فَاسْتَوْحِشْ مِنْ

اور کہا جب کہ ارادہ کرے تو انس کا　ساتھ اللہ کے　پس وحشت کر　اپنے

نَفْسِكَ وَقَالَ لَوْ ذُقْتُمْ حَلَاوَةَ الْوُصْلَةِ لَعَرَفْتُمْ مَرَارَةَ

نفس سے　اور کہا اگر چکھو تم حلاوت　وصال کی　البتہ پہچانو تم تلخی

الْقَطِيْعَةِ وَعَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ رَحِمَهُ اللّٰهُ اَنَّهُ سُئِلَ

فراق کی　اور روایت ہے سفیان ثوری　رحمہ اللہ سے　کہ وہ پوچھے گئے

مَنْ لَقِيَنِيْ وَهُوَ يَسْتَحْيِيْ مِنِّيْ اَنْسَيْتُ الْحَفَظَةَ ذُنُوْبَهٗ وَ
جو شخص ملیگا مجھسے کہ وہ حیا کرتا ہے میرے سے بھلادونگا نگاہبان فرشتوں کو اسکے گناہ اور

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رض اَدِّ مَا افْتَرَضَ اللّٰهُ عَلَيْكَ تَكُنْ اَعْبَدَ
روایت ہے عبداللہ بن مسعود رض سے پورا کر جو فرض کیا ہے اللہ نے تجھپر ہوگا تو سب

النَّاسِ وَاجْتَنِبْ مَحَارِمَ اللّٰهِ تَكُنْ اَزْهَدَ النَّاسِ وَارْضَ بِمَا
لوگوں سے بڑا عابد اور بچ حرام چیزوں اللہ کی سے ہوگا تو سب لوگوں سے بڑا زاہد اور راضی ہو جو

قَسَمَ اللّٰهُ لَكَ تَكُنْ اَغْنَى النَّاسِ وَعَنْ صَالِحِ الْمَرْقَدِيِّ اَنَّهٗ
قسمت میں کیا اللہ نے تیری ہوگا تو سب لوگوں سے بڑا غنی اور روایت ہے صالح مرقدی سے کہ وہ

مَرَّ بِبَعْضِ الدِّيَارِ فَقَالَ يَا دِيَارُ اَيْنَ اَهْلُكِ الْاَوَّلُوْنَ وَاَيْنَ
گزرے کسی گھر پر سو کہا اے گھر کہاں ہیں تیرے لوگ پہلے اور کہاں ہیں

عُمَّارُكِ الْمَاضُوْنَ وَاَيْنَ سُكَّانُكِ الْاَقْدَمُوْنَ فَهَتَفَ بِهٖ
تیرے بنانے والے پہلے اور کہاں ہیں تیرے رہنے والے پہلے پھر آواز دی اسکو

هَاتِفٌ اِنْقَطَعَتْ اٰثَارُهُمْ وَبَلِيَتْ تَحْتَ التُّرَابِ اَجْسَامُهُمْ
آواز دینے والے نے کٹ گئیں نشانیاں انکی اور گل گئے نیچے مٹی کے بدن انکے

وَبَقِيَتْ اَعْمَالُهُمْ قَلَائِدَ فِيْ اَعْنَاقِهِمْ وَعَنْ عَلِيٍّ تَفَضَّلْ
اور رہ گئے عمل انکے گلوں کے ہار اور روایت ہے علی رض سے احسان کر

عَلٰى مَنْ شِئْتَ فَاَنْتَ اَمِيْرُهٗ وَاسْاَلْ عَمَّنْ شِئْتَ فَاَنْتَ اَسِيْرُهٗ
جسپر چاہے سو تو حاکم اسکا ہے اور مانگ جس سے چاہے سو تو قیدی اسکا ہے

وَاسْتَغْنِ عَمَّنْ شِئْتَ فَاَنْتَ نَظِيْرُهٗ وَعَنْ يَحْيَى بْنِ مُعَاذٍ رَحْمَةُ
اور بے پروا ہو جس سے چاہے سو تو برابر اسکے ہے اور روایت ہے یحیی بن معاذ رحمۃ

اللّٰهِ عَلَيْهِ تَرْكُ الدُّنْيَا كُلِّهَا اَخْذُهَا كُلِّهَا فَمَنْ تَرَكَهَا كُلَّهَا اَخَذَهَا
اللہ علیہ سے چھوڑنا تمام دنیا کا لینا ہے تمام اسکے کا پھر جسنے چھوڑا تمام کو لیا

وَصَغِيرِهَا وَاَدَاءُ جَمِيعِ الْفَرَائِضِ يَسِيرِهَا وَعَسِيرِهَا وَتَرْكُ

اور چھوٹی سے　اور ادا کرنا ہے سب فرضوں　آسان　اور مشکل کا　اور چھوڑنا

الدُّنْيَا عَلٰى اَهْلِهَا قَلِيلِهَا وَكَثِيرِهَا وَعَنْ لُقْمَانَ الْحَكِيمِ

دنیا کا　اہل　دنیا پر　تھوڑی　اور بہت　اور روایت ہے　لقمان حکیم سے

اَنَّهٗ قَالَ لِابْنِهٖ يَا بُنَيَّ اِنَّ النَّاسَ ثَلٰثَةُ اَثْلَاثٍ ثُلُثٌ لِلّٰهِ وَ

کہ انہوں نے کہا اپنے بیٹے کو اے بیٹے　لوگ　تین تہائی ہیں ف۱　ایک تہائی اللہ کی اور

ثُلُثٌ لِنَفْسِهٖ وَثُلُثٌ لِلدُّوْدِ فَاَمَّا مَا هُوَ لِلّٰهِ فَرُوحُهٗ وَمَا هُوَ

ایک تہائی نفس کی اور ایک تہائی کیڑے کی　سو وہ جو اللہ کی ہے　وہ روح ہے　اور وہ جو

لِنَفْسِهٖ فَعَمَلُهٗ وَاَمَّا مَا هُوَ لِلدُّوْدِ فَجِسْمُهٗ وَعَنْ عَلِيٍّ كَرَّمَ اللّٰهُ

نفس کی ہے وہ عمل ہے　اور وہ جو کیڑے کی ہے　وہ بدن ہے　اور روایت ہے حضرت علی سے بزرگ

وَجْهَهٗ اَنَّهٗ قَالَ ثَلٰثَةٌ يَزِدْنَ فِي الْحِفْظِ وَيُذْهِبْنَ الْبَلْغَمَ

کرے اللہ منہ انکا　کہ انہوں نے فرمایا　تین چیزیں زیادہ کرتی ہیں یاد میں　اور کھوتی ہیں بلغم کو

اَلسِّوَاكُ وَالصَّوْمُ وَقِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ وَعَنْ كَعْبِ الْاَحْبَارِ رَضِيَ

مسواک　اور روزہ　اور پڑھنا قرآن کا　اور روایت ہے کعب احبار　راضی ہو

اللّٰهُ عَنْهُ اَلْحُصُوْنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ مِنَ الشَّيْطَانِ ثَلٰثٌ اَلْمَسْجِدُ

اللہ اون سے　کہ قلعے　مومنوں کے　شیطان سے　تین ہیں　مسجد

حِصْنٌ وَذِكْرُ اللّٰهِ حِصْنٌ وَقِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ حِصْنٌ وَعَنْ

قلعہ ہے　اور یاد اللہ کی　قلعہ ہے　اور پڑھنا قرآن کا　قلعہ ہے　اور روایت ہے

بَعْضِ الْحُكَمَاءِ اَنَّهٗ قَالَ ثَلٰثٌ مِنْ كَنْزِ اللّٰهِ تَعَالٰى لَا يُعْطِيهَا اللّٰهُ

بعض حکیموں سے　کہ انہوں نے کہا　تین چیزیں اللہ کے خزانے کی ہیں　نہیں دیتا اللہ کسی کو

اِلَّا مَنْ اَحَبَّهٗ اَلْفَقْرُ وَالْمَرَضُ وَالصَّبْرُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

مگر جس کو دوست رکھتا ہے　فقیری　اور مرض　اور صبر ف۲　اور روایت ہے ابن عباس

عَنِ الْاُنْسِ بِاللّٰهِ تَعَالٰى فَاهُوَ فَقَالَ اَنْ لَّا تَسْتَاْنِسَ بِكُلِّ وَجْهٍ
کہ اُنس کرنا ساتھ اللہ تعالٰے کے کیا ہے تب کہا کہ الفت نکرے تو اچھی صورت سے

صَبِيْحٍ وَّلَا بِصَوْتٍ طَيِّبٍ وَّلَا بِلِسَانٍ فَصِيْحٍ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ
اور نہ اچھی آواز سے اور نہ زبان فصیح سے اور روایت ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ

اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهُ قَالَ الزُّهْدُ ثَلٰثَةُ اَحْرُفٍ زَاءٌ وَّهَاءٌ وَّدَالٌ فَالزَّاءُ
عنہما سے کہ اُسنے کہا زہد کے تین حرف ہیں زے اور ہے اور دال

زَادٌ لِّلْمَعَادِ وَالْهَاءُ هُدًى لِّلدِّيْنِ وَالدَّالُ دَوَامٌ عَلَى الطَّاعَةِ وَقَالَ
سو زے سے توشہ قیامت کا مراد ہے اور ہے سے ہدایت دین کی اور دال سے ہمیشگی عبادت کی اور کہا ہے

فِيْ مَوْضِعٍ اٰخَرَ الزُّهْدُ ثَلٰثَةُ اَحْرُفٍ اَلزَّاءُ تَرْكُ الزِّيْنَةِ وَالْهَاءُ تَرْكُ
دوسری جگہ زہد کے تین حرف ہیں زے چھوڑنا زینت کا اور ہے چھوڑنا

الْهَوٰى وَالدَّالُ تَرْكُ الدُّنْيَا وَعَنْ حَامِدِ نِ اللَّفَّافِ رَحِمَهُ اللّٰهُ
خواہش کا اور دال چھوڑنا دنیا کا اور روایت ہے حامد لفاف رحمہ اللہ سے

اَنَّهُ قَالَ اَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ لَهُ اَوْصِنِيْ فَقَالَ اجْعَلْ لِدِيْنِكَ
اُسنے کہا آیا اُسکے پاس ۱ ایک مرد اور کہا اُس سے نصیحت کرو مجھکو فرمایا ٹھہرالے اپنے دین کا

غِلَافًا كَغِلَافِ الْمُصْحَفِ قِيْلَ لَهُ مَا غِلَافُ الدِّيْنِ قَالَ تَرْكُ
غلاف قرآن کے غلاف جیسا ۲ کہا گیا اُس سے کیا ہے غلاف دین کا فرمایا اس سے چھوڑنا

الْكَلَامِ اِلَّا مَا لَا بُدَّ مِنْهُ وَتَرْكُ الدُّنْيَا اِلَّا مَا لَا بُدَّ مِنْهُ
کلام کا مگر جو ضرور ہے اور چھوڑنا دنیا کا مگر جو ضرور ہے

وَتَرْكُ مُخَالَطَةِ النَّاسِ اِلَّا مَا لَا بُدَّ مِنْهُ ثُمَّ اعْلَمْ
اور چھوڑنا ملاپ آدمیوں کا مگر جو ضرور ہے پھر جان لے

اَنَّ اَصْلَ الزُّهْدِ الْاِجْتِنَابُ عَنِ الْمَحَارِمِ كَبِيْرِهَا
کہ اصل زہد کا بچنا ہے حرام چیزوں سے بڑی

۱ ف اُسکے پاس یعنی پیر کے پاس ۱۲

۲ ف یعنی جیسا قرآن شریف کو غلاف میں حفاظت کے لیے رکھتے ہیں اسی طرح دین کی حفاظت بھی ضرور کرنی چاہیے اور دین کا غلاف واسطے حفاظت کے بہت کلام نکرنا اور دنیا کا چھوڑنا اور آدمیوں سے یعنی دنیا داروں سے کم ملنا ہے ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| لا ترکنن الی الدنیا و نعمتها<br>تو رغبت نعمتوں دنیا کی مت کر | فان اوطانها لیست باوطان<br>یہ دنیا بے وفا کس کا مکان ہے |
| واعمل لنفسک من قبل الممات زادا<br>عمل اپنے لیے کر زندگی میں | تغرک کثرة اصحاب و اخوان<br>نہ کھا دھوکا کہ میرا اسباب جہان ہے |

زخرفه
خوبیوں

وقیل اذا اراد الله بعبد خیرا فقهه فی الدین وزهده
اور کہا گیا ہے جب اللہ نے چاہی بندے کی بھلائی ہوشیاری دی اسکو دین میں اور بیزاری دی
فی الدنیا و بصره بعیوب نفسه وعن رسول الله صلی الله
دنیا سے اور دکھلائے اسکو عیب اسکے اور روایت ہے حضرت رسول اللہ صلے اللہ
علیه وسلم انه قال حبب الی من دنیاکم ثلث الطیب و
علیہ وسلم سے کہ فرمایا پسند ہیں مجکو تمہاری دنیا کی تین چیزیں خوشبو اور
النساء وجعلت قرة عینی فی الصلوة وکان معه اصحابه
عورت اور ٹھیرائی گئی ٹھنڈک میری آنکھ کی نماز میں اور حضرت پاس اصحاب
جلوسا فقال ابوبکر الصدیق رضی الله تعالی عنه صدقت
بیٹھے تھے سو کہا حضرت ابوبکر صدیق رضے اللہ تعالی عنہ نے سچ فرمایا تونے
یا رسول الله وحبب الی من الدنیا ثلث النظر الی وجه
یا رسول اللہ اور پسند ہیں مجکو دنیا کی تین چیزیں دیکھنا طرف منہ
رسول الله وانفاق مالی علی رسول الله وان یکون ابنتی
رسول اللہ کے اور خرچ کرنا اپنا مال رسول اللہ پر اور میری بیٹی
تحت رسول الله فقال عمر رضی الله عنه صدقت یا ابابکر
رسول اللہ کی خدمت میں رہے پھر کہا حضرت عمر رضے اللہ عنہ نے سچ کہا تونے اے ابوبکر
وحبب الی من الدنیا ثلث الامر بالمعروف والنهی عن المنکر
اور پسند ہیں مجکو دنیا کی تین چیزیں اچھی بات بتانی اور روکنا بری بات سے

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا حِيْنَ سُئِلَ مَا خَيْرُ الْاَيَّامِ وَمَا خَيْرُ الشُّهُوْرِ وَ
رضی اللہ عنہما سے جس وقت پوچھا گیا کون دن اچھا ہے اور کون مہینا اچھا ہے اور

مَا خَيْرُ الْاَعْمَالِ فَقَالَ خَيْرُ الْاَيَّامِ يَوْمُ الْجُمُعَةِ وَخَيْرُ الشُّهُوْرِ
کون عمل اچھا ہے تب فرمایا اچھا دنوں میں جمعے کا دن ہے اور اچھا مہینوں میں سے

شَهْرُ رَمَضَانَ وَخَيْرُ الْاَعْمَالِ الصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ لِوَقْتِهَا فَمَضٰى
رمضان کا مہینا ہے اور اچھا عملوں میں سے پانچوں نمازیں وقت پر پھر گزرے

عَلٰى ذٰلِكَ ثَلٰثَةُ اَيَّامٍ فَبَلَغَ عَلِيًّا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ ابْنَ
اس بات پر تین دن تب پہنچے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کہ ابن

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا سُئِلَ عَنْ ذٰلِكَ فَاَجَابَ بِكَذَا
عباس رضی اللہ عنہما پوچھا گیا ان چیزوں سے سو انہوں نے جواب ایسا دیا

فَقَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ لَوْ سُئِلَ الْعُلَمَاءُ وَالْحُكَمَاءُ وَالْفُقَهَاءُ
پھر فرمایا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اگر پوچھے جاویں علما اور حکما اور فقہا

مِنَ الْمَشْرِقِ اِلَى الْمَغْرِبِ لَمَا اَجَابُوْا بِمِثْلِ مَا اَجَابَ بِهِ ابْنُ عَبَّاسٍ
مشرق سے مغرب تک جواب نہ دینگے جیسا کہ جواب دیا ہے ابن عباس نے

اِلَّا اَنِّيْ اَقُوْلُ اِنَّ خَيْرَ الْاَعْمَالِ مَا يَقْبَلُ اللّٰهُ تَعَالٰى مِنْكَ وَخَيْرَ
مگر میں کہتا ہوں کہ اچھا عملوں میں سے وہ ہے کہ قبول کرے اللہ تعالیٰ تجھ سے اور اچھا

الشُّهُوْرِ مَا تَتُوْبُ فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَصُوْحًا وَخَيْرَ الْاَيَّامِ مَا تَخْرُجُ
مہینوں میں سے وہ ہے کہ رجوع کرے تو اس میں اس کی طرف رجوع خالص اور اچھا دنوں میں سے وہ ہے کہ نکلے

فِيْهِ مِنَ الدُّنْيَا اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى مُؤْمِنًا بِاللّٰهِ وَقَالَ الشَّاعِرُ شِعْرٌ
کہ جاوے تو اس میں دنیا سے اللہ کی طرف ساتھ ایمان کے اور کہا شاعر نے

| | |
|---|---|
| اَمَا تَرٰى كَيْفَ يُبْلِيْنَا الْجَدِيْدَانِ | وَنَحْنُ نَلْعَبُ فِيْ سِرٍّ وَّاِعْلَانِ |
| تو دیکھے کس طرح گزرتے ہیں دن رات | ہم کھیل کرتے ہیں سب چھپے کھلے |

مَنِ اسْتَغْنٰى بِمَالِهٖ قَلَّ وَمَنْ عَزَّ بِمَخْلُوْقٍ ذَلَّ وَعَنْ بَعْضِ الْحُكَمَاءِ

جو بے پروا ہوا بسبب اپنے مال کے کم ہوا اور جسنے عزت لی مخلوق سے ذلیل ہوا اور روایت ہے بعض حکیموں سے

ثَمَرَةُ الْمَعْرِفَةِ ثَلٰثُ خِصَالٍ اَلْحَيَاءُ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَالْحُبُّ فِي اللّٰهِ

پھل معرفت کا تین خصلتیں ہیں حیا اللہ تعالے سے اور دوستی اللہ کے واسطے

وَالْاُنْسُ بِاللّٰهِ وَعَنِ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ اَنَّهٗ قَالَ الْمَحَبَّةُ

اور انس کرنا ساتھ اللہ کے اور روایت ہے نبی علیہ السلام سے کہ انہوں نے فرمایا محبت

اَسَاسُ الْمَعْرِفَةِ وَالْعِفَّةُ عَلَامَةُ الْيَقِيْنِ وَرَأْسُ الْيَقِيْنِ التَّقْوٰى

بنیاد معرفت کی ہے اور بچنا گناہ سے علامت یقین کی ہے اور اصل یقین کا پرہیزگاری

وَالرِّضٰى بِتَقْدِيْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَعَنْ سُفْيَانَ بْنِ عُيَيْنَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

اور راضی ہونا بتقدیر اللہ تعالی پر اور روایت ہے سفیان بیٹے عیینہ رضی اللہ عنہ سے

قَالَ مَنْ اَحَبَّ اللّٰهَ اَحَبَّ مَنْ اَحَبَّهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَنْ اَحَبَّ مَنْ

کہا جسنے دوست رکھا اللہ کو دوست رکھا اسکو کہ دوست رکھا اُسے اللہ تعالی نے اور جسنے دوست رکھا اسکو

اَحَبَّهُ اللّٰهُ تَعَالٰى اَحَبَّ مَا اَحَبَّ فِي اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَنْ اَحَبَّ

کہ دوست رکھا اُسے اللہ تعالی نے دوست رکھا اُس چیز کو کہ دوست رکھا اُسنے اللہ کی راہ میں اور جسنے دوست رکھا

مَا اَحَبَّ فِي اللّٰهِ تَعَالٰى اَحَبَّ اَنْ لَا يَعْرِفَهُ النَّاسُ وَعَنِ

اُس چیز کو کہ دوست رکھا اُسنے اللہ کی راہ میں دوست رکھا اُسنے اس بات کو کہ نہ پہچانے اُسکو آدمی اور روایت ہے

النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ اَنَّهٗ قَالَ صِدْقُ الْمَحَبَّةِ فِيْ

حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ انہوں نے فرمایا سچی محبت

ثَلٰثِ خِصَالٍ اَنْ يَخْتَارَ كَلَامَ حَبِيْبِهٖ عَلٰى كَلَامِ غَيْرِهٖ

تین خصلت میں ہے کہ پسند کرے کلام دوست کا اوپر کلام غیر کے

وَيَخْتَارَ مُجَالَسَةَ حَبِيْبِهٖ عَلٰى مُجَالَسَةِ غَيْرِهٖ وَيَخْتَارَ

اور پسند کرے ہمنشینی دوست کی اوپر ہمنشینی غیر کے اور پسند کرے [illegible]

وَالثَّوْبُ الْخَلِقُ فَقَالَ عُثْمَانُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ صَدَقْتَ يَا عُمَرُ وَحُبِّبَ
اور پرانا کپڑا پھر کہا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سچ کہا تمنے اے عمر اور پسند ہین

إِلَيَّ مِنَ الدُّنْيَا ثَلٰثٌ إِشْبَاعُ الْجِيعَانِ وَكِسْوَةُ الْعُرْيَانِ وَتِلَاوَةُ
مجکو دنیا کی تین چیزین پیٹ بھرنا بھوکون کا اور کپڑے پہنانے ننگون کو اور پڑھنا

الْقُرْآنِ فَقَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ صَدَقْتَ يَا عُثْمَانُ وَحُبِّبَ إِلَيَّ مِنَ
قرآن کا پھر کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سچ کہا تمنے اے عثمان اور پسند ہین مجکو

الدُّنْيَا ثَلٰثٌ الْخِدْمَةُ لِلضَّيْفِ وَالصَّوْمُ فِي الصَّيْفِ وَالضَّرْبُ بِالسَّيْفِ
دنیا کی تین چیزین ہین خدمت مہمان کی اور روزہ رکھنا گرمی مین اور مارنا تلوار کا ف۱

فَبَيْنَمَا هُمْ كَذٰلِكَ إِذْ جَاءَ جِبْرِيلُ وَقَالَ أَرْسَلَنِي اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى
سو وہ اس حال مین تھے کہ آئے جبریل علیہ السلام اور کہا بھیجا مجکو اللہ تبارک و تعالی نے

لَمَّا سَمِعَ مَقَالَتَكُمْ وَأَمَرَكَ أَنْ تَسْأَلَنِي عَمَّا أُحِبُّ إِنْ كُنْتُ مِنْ
جبکہ سنی گفتگو تمہاری اور حکم کیا تم کو کہ پوچھو میرے سے کہ کیا پسند کرتا مین جو

أَهْلِ الدُّنْيَا فَقَالَ مَا تُحِبُّ إِنْ كُنْتَ مِنْ أَهْلِ الدُّنْيَا فَقَالَ
اہل دنیا سے ہوتا حضرت نے کہا کیا پسند کرتا تو جو اہل دنیا سے ہوتا تب کہا

إِرْشَادُ الضَّالِّينَ وَمُؤَانَسَةُ الْغُرَبَاءِ الْقَانِتِينَ وَمُعَاوَنَةُ أَهْلِ
راہ بتلانا بھولون کو اور محبت کرنی غریبون عبادت کرنے والون سے اور مدد کرنی

الْعِيَالِ الْمُعْسِرِينَ وَقَالَ جِبْرِيلُ يُحِبُّ رَبُّ الْعِزَّةِ جَلَّ جَلَالُهُ مِنْ
عیال دارون مفلسون کی اور کہا جبرئیل علیہ نے پسند رکھتا ہے خدا تعالی بڑائی والا بڑی ہے بزرگی اسکی

عِبَادِهِ ثَلٰثَ خِصَالٍ بَذْلُ الْاِسْتِطَاعَةِ وَالْبُكَاءُ عِنْدَ النَّدَامَةِ وَالصَّبْرُ
اپنے بندون سے تین خصلتین خرچ کرنی طاقت ف۲ اور رونا نزدیک ندامت کے اور صبر

عِنْدَ الْفَاقَةِ وَعَنْ بَعْضِ الْحُكَمَاءِ مَنِ اعْتَصَمَ بِعَقْلِهِ ضَلَّ ف۳
نزدیک فاقہ کے اور منقول ہے بعض حکیمون سے جس نے چنگل مارا عقل مین اپنی گمراہ ہوا ف۳ اور

ف۱ مارنا تلوار کا یعنی کفار سے جہاد کرنا اور گرمی کے دنونمین روزہ رکھنا بہت مشکل ہے

ف۲ یعنی اسکی عبادت مین اپنی طاقت خرچ کرنی خواہ طاقت بدنی ہو خواہ مالی دونو طریق سے اسکی کوشش کرنی ۱۲

ف۳ جس شخص نے اپنی عقل مین چنگل مارا یعنی ہر بات مین عقل کا تابع ہوا وہ شخص گمراہ ہوا کیونکہ بہت سے احکام شرع مین عقل کو کچھ دخل نہین ہے جو وہان عقل کی تابع ہوگا گمراہ ہوگا اور جن امور مین کہ عقل کو دخل ہے وہان عقل کی پیروی کرنی چاہیئے کیونکہ بغیر عقل کے کسی چیز کو بھی نہین سمجھ سکتا ہے ۱۲

